


وَأَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِي (طٰہٰ: 14)

# میں نماز کیوں پڑھوں؟


تالیف ابو حمزہ عبدالخالق صدیقی

ترتیب، تخریج واضافہ حافظ حامد محمود الخضری

تقریظ شیخ الحدیث عبداللہ ناصر رحمانی حفظہ اللہ



انصار السنّہ پبلیکیشنز۔ لاہور

# فہرست مضامین

باب نمبر 1

# نماز کی اہمیت اور فضیلت

## باب نمبر 2

# تارکِ نماز کا حکم

## باب نمبر 3

# نماز سے قبل

باب نمبر 4

# نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا طریقۂ نماز

باب نمبر 5

## متفرق نمازیں اوران کے فضائل ومسائل

# تقریظ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ، وَالصَّلاةُ وَالسَّلامُ عَلَى أَشْرَفِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ . وَعَلٰى آلِهِ وَصَحْبِهِ وَأَهْلِ طَاعَتِهِ أَجْمَعِيْنَ ، أَمَّا بَعْد!

نماز دین کا عمود وعماد ہے۔((اَلصَّلاةُ عِمَادُ الدِّيْنِ))(( وَعُمُوْدُهَا الصَّلاةُ))
یہ اسلام کا دوسرا رُکن ہے۔

((بُنِيَ الْاِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ: شَهَادَةِ أَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ، وَإِقَامِ الصَّلاةِ ، وَاِيْتَاءِ الزَّكَاةِ ، وَالْحَجِّ ، وَصَوْمِ رَمَضَانَ . ))

''اسلام کی بنیاد پانچ ستونوں پر قائم ہے: اس بات کی شہادت دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبودِ برحق نہیں، اور محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا، استطاعت ہو تو حج بیت اللہ کرنا اور ماہِ رمضان کے روزے رکھنا۔''

یہ دین کا ایک ایسا فریضہ ہے جس کا ترک کفر بھی ہے، شرک بھی اور نفاق بھی۔ یہ عظیم فریضہ اللہ تعالیٰ نے بموقع معراج عطا فرمایا اور اسی وقت ان پانچ نمازوں کی ادائیگی کو باعتبار اجر وثواب پچاس کے برابر قرار دے دیا:((هُنَّ خَمْسٌ وَهِيَ خَمْسُوْنَ . ))

ایک حدیث کا مضمون کچھ یوں ہے کہ جس طرح دن میں پانچ دفعہ غسل کرنے والے کے بدن پر میل وکچیل کا ذرّہ بھی باقی نہیں رہتا، اسی طرح پانچوں نمازوں کی محافظت کرنے والا گناہوں سے پاک صاف ہو جاتا ہے، بلکہ نماز کے بہت سے

متعلقات وملحقات بھی گناہوں سے پاک کر دیتے ہیں، مثلاً: وضوء ''المشی الی المساجد'' اور ''انتظار الصلاۃ بعد الصلاۃ'' وغیرہ۔ بلکہ ان اعمال کو تو رباط یعنی اسلامی سرحد کی حفاظت کے لیے پہرہ دینے سے تعبیر کیا گیا ہے۔

نماز کی حفاظت نور ہے۔ بصورتِ نماز بندہ دن میں پانچ دفعہ متعدد بار اپنے پروردگار سے شرف مناجات وہم کلامی حاصل کرتا ہے۔ حدیث قدسی: ((قَسَمْتُ الصَّلَاةَ بَيْنِي وَبَيْنَ عَبْدِي نِصْفَيْنِ .)) ''میں نے نماز کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان تقسیم کر رکھا ہے۔'' اس پر شاہد عدل ہے۔

رسول اللہ ﷺ نے نماز کو آنکھوں کی ٹھنڈک قرار دیا ہے: ((وَجُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِي فِي الصَّلَاةِ .)) نیز حصول راحت وطمانیت کا سبب بھی ((أَرِحْنِي بِالصَّلَاةِ يَا بِلَالُ .)) موت کے وقت پیارے پیغمبر ﷺ کی زبان مبارک پر نماز ہی کی تلقین تھی:

((اَلصَّلَاةُ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ .))

''نماز اور اپنے غلاموں اور لونڈیوں کا دھیان رکھنا۔''

گویا نماز سعادت دارین کے حصول کی ایک بڑی قوی اور عظیم اساس ہے، لیکن ان تمام برکتوں اور منفعتوں کا حصول چند شرائط کا طالب ومتقاضی ہے۔ جن میں پابندئ وقت، حفاظتِ خشوع اور متابعت طریقۂ رسول ﷺ بطورِ خاص قابل ذکر ہیں۔

پابندئ وقت کی دلیل:

((سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ الْأَعْمَالِ أَفْضَلُ؟ فَقَالَ: اَلصَّلَاةُ لِوَقْتِهَا .))

''رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا گیا، کون سا عمل سب سے افضل ہے؟ تو آپ نے فرمایا: نماز کو اس کے اوّل وقت پر ادا کرنا۔''

عدم پابندئ وقت کی وعید:

(( مَنْ فَاتَتْهُ صَلاةُ الْعَصْرِ فَكَأَنَّمَا وُتِرَ اَهْلُهُ وَمَالُهُ . ))

''جس کی نماز عصر فوت ہوگئی، اس کا گھر بار سب تباہ ہوگیا۔''

رسول اللہ ﷺ نے غزوۂ اُحد کے موقع پر فرمایا:

(( شَغَلُوْنَا عَنِ الصَّلَاةِ الْوُسْطٰى مَلَأَ اللّٰهُ بُطُوْنَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ نَارًا . ))

''اللہ ان کے پیٹوں میں جہنم کی آگ بھردے کہ انہوں نے ہمیں درمیانی نماز (عصر) سے مشغول کر دیا ہے۔''

حفاظتِ خشوع کی دلیل:

(( كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ وَفِيْ صَدْرِهِ أَزِيْزٌ كَأَزِيْزِ الْمِرْجَلِ مِنَ الْبُكَاءِ . ))

''رسول کریم ﷺ نماز پڑھتے تو آپ کے سینے سے ہنڈیا اُبلنے کی طرح آواز آتی۔''

رسول اللہ ﷺ نے مزید فرمایا:

((لَا صَلَاةَ إِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ . ))

''حضور قلب یعنی خشوع کے بغیر نماز نہیں ہے۔''

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان:

﴿قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝١ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ۝٢﴾

(المؤمنون: ۱، ۲)

''تحقیق مومن فلاح پاگئے، جو اپنی نمازوں میں خشوع وخضوع سے کام لیتے ہیں۔''

نماز میں سنت رسول اللہ ﷺ کی متابعت کی فرضیت کی دلیل رسول اللہ ﷺ کا یہ امر اور آرڈر ہے ((صَلُّوْا كَمَا رَأَيْتُمُوْنِيْ أُصَلِّيْ . )) ''تم اس طرح نماز پڑھو جیسے مجھے نماز پڑھتے دیکھتے ہو۔''

آپ ﷺ نے ایک شخص کو نماز میں صرف ایک امر مسنون کی مخالفت کرتے دیکھا تو فرمایا:

((اِرْجِعْ فَصَلِّ فَإِنَّكَ لَمْ تُصَلِّ . ))

''واپس پلٹو، آپ نے نماز ادا نہیں کی۔''

سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے حجاج بن ایمن کو خلاف سنت نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تو فرمایا:

((أَعِدْ صَلَاتَكَ . ))

''نماز دوبارہ پڑھو۔''

سیّدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے خلافِ سنت صف بندی دیکھی تو رو پڑے اور فرمایا: ''تم نے نماز کو بھی ضائع کر دیا۔''

سیّدنا حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے ایک چالیس سالہ نمازی کو خلافِ طریقۂ رسول ﷺ نماز پڑھتے ہوئے دیکھا تو فرمایا:

''تم اگر چالیس سال سے ایسی ہی نماز پڑھ رہے ہو تو تم نے کوئی نماز نہیں پڑھی۔''

سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ایک مسجد میں محض مؤذن کے اذان کے ساتھ تثویب کرنے پر وہاں نماز پڑھنے سے انکار کر دیا، اور اپنے شاگرد مجاہد سے کہا:

((أَخْرِجْ بِنَا فَإِنَّهَا بِدْعَةٌ . ))

''ہمیں یہاں سے نکال کر لے جاؤ کیونکہ تثویب بدعت ہے۔''

فریضہ نماز کی یہی اہمیت اس رسالہ نافعہ کی تالیف کا سبب ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے محترم

بھائی ابوحمزہ عبدالخالق صدیقی حفظہ اللہ کو جزائے خیر عطا فرمائے کہ انہوں نے اس اہم موضوع پر قلم اُٹھایا ہے اور اس عظیم فریضہ کے حوالے سے بعض اہم گوشوں کو واضح کیا۔ ضاعف الله أجره ، و أجزل مثوبته ، وجعل كتابه هذا فى ميزان حسناته يوم القيامة ، يوم لا ينفع مال و لا بنون إلا من أتى الله بقلب سليم .

کتاب کی ترتیب، تخریج اور اضافہ جات کا کام ہمارے فاضل دوست حافظ حامد محمود الخضری حفظہ اللہ نے بڑے ہی احسن طریقے سے سرانجام دیا ہے۔ جزاه الله خيرا فى الدنيا والآخرة.

اللہ تعالیٰ کے فرمان: ﴿وَ الَّذِيْنَ يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ ط اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ﴾ سے یہ اشارہ ملتا ہے کہ عمل اصلاح ہی نماز کا مرکزی کردار ہے۔ ﴿إِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ط﴾ حدیث رسول ﷺ ((مُرُوْا أَوْلَادَكُمْ وَهُمْ اَبْنَاءُ سَبْعٍ ، وَاضْرِبُوْهُمْ عَلَيْهَا وَهُمْ اَبْنَاءُ عَشْرٍ .)) ''تمہاری اولادیں جب سات برس کی عمر کو پہنچ جائیں تو انہیں نماز کا حکم دو، اور جب وہ دس برس کی ہو جائیں تو نماز نہ پڑھنے کی وجہ سے انہیں مارو۔'' میں بھی یہی نکتہ مضمر و پنہاں ہے۔ اللہ تعالیٰ معاشرہ کے ہر فرد کو حفاظتِ صلاۃ کی توفیق عطا فرمائے۔

ہم آخر میں تمام قارئین کو یہ نصیحت بھی کریں گے کہ نماز کے تعلق سے صرف فرائض کی ادائیگی پر اکتفا نہ کیا جائے ، بلکہ نوافل کا اہتمام بھی بہت زیادہ خیرات و برکات کا موجب ہے مثلاً، رواتب صلاۃ، قیام اللیل، اشراق اور ضحیٰ، تحیۃ المسجد والوضوء وغیرہ۔ ان تمام نمازوں کی احادیث میں بڑی فضیلت وارد ہے۔ اس کے علاوہ استخارہ کی نماز جو تقریباً متروک ہو چکی ہے، اور اگر کسی کو استخارے کی حاجت محسوس ہوتی ہے تو وہ بھی کسی شعبدہ باز جو استخارہ کے مرکز قائم کیے بیٹھے ہوتے ہیں کے سپرد کر دیتا ہے۔ یہ انتہائی قابل

مذمت روشن ہے۔

اللہ تعالیٰ اس قوم کو بدعات وانحرافات کے طوفان سے نکال کر دین خالص یعنی وحی الٰہی (قرآن وحدیث) کی طرف رجوع کی توفیق عطا فرمائے۔وهو ولي التوفيق والسداد، و أصلي وأسلم على نبيه محمد و على آله وصحبه أجمعين.

وكتبه

عبداللہ ناصر رحمانی

سرپرست: انصار السنۃ پبلی کیشنز، لاہور

۳/۱۱/۲۰۰۶



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ عَلَى سَيِّدِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ. سَيِّدِنَا وَحَبِيْبِنَا وَشَفِيْعِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰى آلِهِ الطَّاهِرِيْنَ ، وَصَحْبِهٖ أَجْمَعِيْنَ ، وَمَنْ تَبِعَهُمْ بِإِحْسَانٍ إِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ أَمَّا بَعْدُ!

نماز اسلام کا دوسرا بنیادی رُکن ہے۔ چنانچہ سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

(( بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلَى خَمْسٍ: شَهَادَةِ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَسُولُ اللَّهِ ، وَإِقَامِ الصَّلَاةِ ، وَإِيتَاءِ الزَّكَاةِ ، وَالْحَجِّ وَصَوْمِ رَمَضَانَ )) [1]

"اسلام کی بنیاد پانچ (ستونوں) پر (قائم) ہے۔ اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود (برحق) نہیں، اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں، نماز قائم کرنا، زکوٰۃ ادا کرنا (استطاعت ہو تو) حج (بیت اللہ) کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز کو آنکھوں کی ٹھنڈک قرار دیا ہے، فرمایا:

(( وَجُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِي فِي الصَّلَاةِ )) [2]

"میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھ دی گئی ہے۔"

نماز حصولِ راحت وطمانیت کا سبب بھی ہے، نماز کا وقت ہوتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سیّدنا بلال رضی اللہ عنہ کو بایں الفاظ اذان دینے کا حکم فرماتے:

---

[1] صحیح بخاری، کتاب الإیمان، رقم: ۸۔ صحیح مسلم، کتاب الإیمان، رقم: ۱۱۱، ۱۱۲، ۱۱۳، ۱۱٤.
[2] صحیح الجامع الصغیر، رقم: ۳۱۲٤.

((یَا بِلَالُ! أَقِمِ الصَّلَاةَ أَرِحْنَا بِهَا)) [1]

''اے بلال! ہمیں نماز سے راحت پہنچاؤ۔''

اللہ رب العزت نے قرآن مجید میں کامیاب لوگوں کی علامت یہ بتلائی ہے کہ وہ لوگ نماز کی پابندی کرتے ہیں، ارشاد فرمایا:

﴿قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ① ........وَ الَّذِيْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ⑨﴾ (المؤمنون: ۱، ۹)

''یقیناً فلاح پا گئے مومن...... جو لوگ اپنی نمازوں پر حفاظت کرتے ہیں۔''

اور اس کے برعکس روزِ قیامت اہل جہنم کا ایک گروہ جہنم میں جانے کا ایک سبب یہ بیان کرے گا کہ:

﴿لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّيْنَ ﴿۴۳﴾﴾ (المدثر: ۴۳)

''ہم نماز نہیں پڑھتے تھے۔''

حالت امن ہو یا حالت خوف، گرمی ہو یا سردی، تندرستی ہو یا بیماری، حتی کہ جہاد و قتال کے موقع پر عین میدانِ جنگ میں بھی یہ فرض ساقط نہیں ہوتا۔ اسی لیے رسول اللہ ﷺ نے غزوۂ اُحد کے موقع پر فرمایا:

((مَلَأَ اللّٰهُ قُبُوْرَهُمْ وَبُيُوْتَهُمْ نَارًا كَمَا شَغَلُوْنَا عَنِ الصَّلَاةِ الْوُسْطٰى)) [2]

''اللہ تعالیٰ ان مشرکین کی قبروں اور گھروں کو آگ سے بھر دے کہ انہوں نے ہماری درمیانی (عصر کی) نماز کو ضائع کر دیا۔''

یاد رہے کہ نماز کی تمام برکات، فوائد، ثمرات اور منفعتیں اس وقت حاصل ہوتی ہیں

---

[1] سنن أبو داؤد، باب في صلاة العتمة، رقم: ۴۹۸۵ ـ مشكوٰة، رقم: ۱۲۵۳ ـ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ''صحیح'' قرار دیا ہے۔

[2] صحيح بخاري، كتاب الدعوات، رقم: ۶۳۹۶.

جب انسان پابندی وقت کا خاص خیال رکھے۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے:

((مَنْ فَاتَتْهُ صَلَاةُ الْعَصْرِ ، فَكَأَنَّمَا وُتِرَ أَهْلُهُ وَمَالُهُ)) [1]

''جس شخص کی نماز عصر فوت ہوگئی، گویا کہ اس کے اہل وعیال تباہ و برباد ہو گئے۔''

ساتھ خشوع وخضوع کا اہتمام بھی ہو، اللہ تعالیٰ نے کامیابی کی ضمانت انہی لوگوں کے لیے دی ہے جو نمازوں میں خشوع وخضوع کا خیال رکھتے ہیں، ارشاد فرمایا:

﴿قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝١ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ۝٢﴾

(المؤمنون: ١۔٢)

''تحقیق فلاح پا گئے مومن، وہ لوگ جو اپنی نمازوں میں خشوع کرنے والے ہیں۔''

نماز بذاتِ خود جتنی اہم ہے، طریقہ نماز بھی اسی قدر اہم ہے۔ نماز میں سنت رسول ﷺ کی متابعت کی فرضیت کی دلیل آپ علیہ الصلاۃ والسلام کا یہ فرمان ہے:

((صَلُّوْا كَمَا رَأَيْتُمُوْنِيْ أُصَلِّيْ)) [2]

''تم اس طرح نماز پڑھو جس طرح مجھے نماز ادا کرتے ہوئے دیکھتے ہو۔''

مزید فرمایا:

''اللہ تعالیٰ نے پانچ نمازیں فرض کی ہیں، جو شخص اچھی طرح وضو کرے، وقت پر نماز ادا کرے اور رکوع وسجود اور خشوع کا اہتمام کرے تو اس انسان کا اللہ پر ذمہ ہے کہ اسے معاف کردے، اور جو شخص ان باتوں کو ملحوظ نہ رکھے اس کا اللہ پر کوئی ذمہ نہیں، چاہے تو اسے معاف کردے اور چاہے تو اسے عذاب دے۔'' [3]

---

[1] سنن نسائی، کتاب الصلاۃ، رقم: ٤٧٧۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ''صحیح'' قرار دیا ہے۔

[2] صحیح بخاری، کتاب الأذان، رقم: ٦٣١.

[3] سنن ابوداؤد، اوّل کتاب الصلاۃ، رقم: ٤٢٥۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ''صحیح'' قرار دیا ہے۔

فریضہ نماز کی یہی اہمیت وفضیلت اس کتاب کی تالیف کا باعث ہے۔ انتہائی واجب الاحترام بھائی ابو طلحہ نے نماز کے متعلق ایسی جامع ومختصر کتاب لکھنے کے لیے حکم فرمایا جو اس کی اہمیت، فضیلت، تعلیم اور طریقہ کے بنیادی مسائل پر مشتمل ہو۔

چنانچہ ہم نے نماز کے متعلق لکھی گئی کتب کو اکٹھا کر کے مطالعہ کیا، جس سے یہ بات سامنے آئی کہ ہر کتاب نماز کے کسی ایک خاص پہلو پر روشنی ڈالتی ہے، اور دوسرے پہلوؤں سے کوئی بحث نہیں کرتی، مثال کے طور پر بعض کتابیں نبی کریم ﷺ کے طریقہ نماز اور اس کی کیفیت پر روشنی ڈالتی ہیں لیکن اسلام میں نماز کی اہمیت اور اس کی فضیلت سے صرف نظر کر دیتی ہیں، اور بعض دوسری کتابیں نماز کے ''مختلف فیہ'' مسائل پر بحث وتمحیص کا سلسلہ چھیڑ دیتی ہیں۔

لہٰذا ہم نے انتہائی قابل احترام اور اپنے رفیق سفر فضیلۃ الشیخ حافظ حامد محمود الخضری حفظہ اللہ سے مشورہ کیا کہ کام کس منہج پر کیا جائے، چنانچہ ان سے مشاورت کے بعد ہم نے نماز کے ان اہم مسائل کو قرآن وسنت سے مأخوذ شرعی دلائل کی روشنی میں جمع کر دینا مناسب سمجھا جن کا بجالانا ہر مرد وزن (مسلمان) کے لیے ضروری اور لازم ہے، اور ان تمام اختلافی مسائل اور تفصیلی تحقیقات کو چھوڑ دیا ہے۔

دوسری طرف اس بات کی پوری کوشش کی ہے کہ اس کتاب میں مسائل کے مکمل احاطہ کے ساتھ اختصار بھی ملحوظ رہے تا کہ استفادہ میں آسانی ہو۔

جب مسودہ تیار ہو گیا تو تہذیب، ترتیب، اضافہ جات اور تخریج کے لئے حافظ حامد محمود الخضری حفظہ اللہ کے پاس چھوڑا، تو انہوں نے میرے بنائے ہوئے پھول میں رنگ بھر دیا، اور میری طرف سے مہیا کردہ اینٹوں کی ایک عمارت تیار کر دی۔ اور شیخ عبداللہ ناصر رحمانی حفظہ اللہ سرپرست ''انصار السنۃ پبلی کیشنز'' نے تقریظ لکھ کر کتاب کو حسن بخشا اور ہمیں حوصلہ۔ جزاه الله خيراً عنّا وعن المسلمين، و أكثر من أمثاله في علماء المسلمين.

قارئین سے التماس ہے کہ راقم، معاونین، خصوصاً بھائی ابوطلحہ، حافظ حامد محمود الخضری حفظہ اللہ قاری عبدالحفیظ ثاقب حفظہ اللہ ،فضیلۃ الشیخ عبداللہ ناصر رحمانی حفظہ اللہ ، ابومومن منصور حفظہ اللہ اور محمد رمضان محمدی حفظہ اللہ کو دعاؤں میں یاد رکھیں، اس میں اگر کوئی خوبی ہے تو اللہ کی طرف سے، اور اگر کوئی خامی ہے تو ہماری یا شیطان کی طرف سے ہے، کیونکہ انسان "محل الخطاء والنسیان" ہے۔

وصلى الله على نبينا محمد وآله أصحابه وسلم

وكتبه

**خادم الحديث وأهله**

أبوحمزہ عبدالخالق صدیقی

**بتعاون**

حافظ حامد محمود الخضری



# تمہیدی کلمات

اسلام کی عمارت پانچ ستونوں پر قائم ہے، جس کی دلیل سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث ہے، فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

(( بُنِیَ الْاِسْلَامُ عَلٰی خَمْسٍ: شَهَادَةِ أَنْ لَّآ إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ، وَإِقَامِ الصَّلَاةِ، وَإِيْتَاءِ الزَّكَاةِ، وَالْحَجِّ، وَصَوْمِ رَمَضَانَ . )) [1]

"اسلام کی بنیاد پانچ (ستونوں) پر (قائم) ہے۔ اس بات کی گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود (برحق) نہیں، اور محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں، نماز قائم کرنا، زکوۃ ادا کرنا، (استطاعت ہوتو) حج (بیت اللہ) کرنا اور رمضان کے روزے رکھنا۔"

مذکورہ بالا حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اسلام کے پانچوں ارکان کے بیان کو محیط ہے، جو درج ذیل ہیں:

## پہلا رکن:

اسلام کا پہلا رکن، کلمۂ شہادت " لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ " کا اقرار و اعتراف ہے۔

کلمۂ توحید " لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ " کی شہادت کا معنی یہ ہے کہ اللہ اکیلے کے علاوہ کوئی معبود برحق نہیں۔

چنانچہ اس کلمہ کے اوّل جزء " لَا إِلٰهَ " سے ان تمام معبودانِ باطلہ کی نفی اور تردید

[1] صحیح بخاری، کتاب الإیمان، رقم: ۸۔ صحیح مسلم، کتاب الإیمان، رقم: ۱۱۱، ۱۱۲، ۱۱۳، ۱۱۴.

ہو جاتی ہے جن کی اللہ کے علاوہ پرستش کی جاتی ہے، اور دوسرے جزء "إِلَّا اللّٰهُ" سے اللہ عزوجل کے لئے ہر قسم کی عبادت کا اثبات ہو جاتا ہے، جس کا کوئی شریک نہیں، اس کے متعلق فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَ الْمَلٰٓئِكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًۢا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۱۸﴾﴾ (آل عمران : ۱۸)

"اللہ گواہی دیتا ہے کہ اُس کے علاوہ کوئی معبود نہیں، اور فرشتے اور اہل علم گواہی دیتے ہیں، وہ (اپنے احکام میں) عدل پر قائم ہے، اس کے علاوہ کوئی معبود نہیں، جو عزت والا اور حکمت والا ہے۔"

## کلمہ توحید کے تقاضے:

توحید کی امانت سینوں میں ہے ہمارے
آساں نہیں مٹانا نام و نشاں ہمارا

اعمال سے پہلے عقیدۂ توحید کا علم حاصل کرنا ضروری ہے، ورنہ عقیدۂ توحید کے بغیر سارے اعمال برباد ہو جاتے ہیں، بالکل اسی طرح جیسے روح کے بغیر جسم ختم ہو جاتا ہے۔

کلمہ توحید "لَا إِلٰـهَ إِلَّا اللّٰـهُ" کی شہادت کا تقاضا درج ذیل تین باتوں کا اقرار کرنا ہے۔(۱) توحید الوہیت۔(۲) توحید ربوبیت۔(۳) توحید اسماء وصفات۔

### اوّل: توحید الوہیت:

یعنی جملہ عبادات میں اللہ تعالیٰ کو اکیلا مانا جائے، اور کسی طرح کی عبادت غیر اللہ کے لیے نہ کی جائے۔

یاد رہے کہ یہی وہ توحید ہے جس کے لئے اللہ تعالیٰ نے مخلوق کو پیدا کیا، جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشادِ گرامی ہے:

﴿وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ۝﴾ (الذاریات : ۵٦)

''اور میں نے جنوں اور انسانوں کو صرف اس لئے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں۔''

اور اسی توحید الوہیت کی دعوت کو عام کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ نے انبیاء و رسل علیہم الصلوٰۃ والسلام بھیجے، صحیفے اور کتابیں نازل فرمائیں۔ چنانچہ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

﴿ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ رَّسُوْلًا اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوْتَ ﴾ (النحل: ٣٦)

''اور ہم نے ہر گروہ کے پاس ایک رسول اس پیغام کے ساتھ بھیجا کہ لوگو! اللہ کی عبادت کرو، اور شیطان اور بتوں کی عبادت سے بچتے رہو۔''

''شرک'' ''توحید'' کی ضد ہے، جب ''توحید'' کا یہ معنی ہو کہ اللہ تعالیٰ کو اس کی عبادت میں اکیلا اور منفرد مانا جائے تو اس کے برعکس ''شرک'' کی تعریف یہ ہوگی کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی اور (غیر) کی بھی کسی طرح کی پرستش کی جائے۔ سیّدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

(( اَلْمُشْرِكُ الَّذِي عَبَدَ مَعَ اللّٰهِ إِلٰهًا آخَرَ . )) [1]

''مشرک وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی غیر کی بھی کسی طرح کی عبادت کرے۔''

چنانچہ جو شخص اپنی خوشی اور مرضی سے کسی بھی طرح کی عبادت کسی غیر اللہ کے لئے بجالائے، چاہے وہ عبادت نماز ہو یا روزہ، دعا ہو یا نذر، قربانی ہو یا کسی صاحب قبر وغیرہ سے فریاد رسی، تو اس نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک کیا اور شرک سب سے بڑا گناہ ہے۔

﴿ اِنَّ الشِّرْكَ لَظُلْمٌ عَظِيْمٌ ﴾ (لقمان: ١٣)

''بے شک شرک ظلم عظیم ہے۔''

جس کی وجہ سے سارے اعمال صالحہ ضائع ہو جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اٹھارہ (١٨) انبیاء کرام کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا:

---

[1] صحیح بخاری، کتاب التفسیر، سورۃ الرعد.

﴿ وَلَوْ أَشْرَكُوا لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٨٨﴾ ﴾ (الأنعام: ٨٨)

''اور اگر وہ لوگ شرک کرتے تو اُن کے اعمال ضائع ہو جاتے۔''

حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ رقمطراز ہیں کہ ''اس آیت کریمہ میں شرک کی ہیبت ناکی اور اس کی خطرناکی کو بیان کیا گیا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَلَقَدْ أُوحِيَ إِلَيْكَ وَإِلَى الَّذِينَ مِن قَبْلِكَ لَئِنْ أَشْرَكْتَ لَيَحْبَطَنَّ عَمَلُكَ وَلَتَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ﴿٦٥﴾ ﴾ (الزمر: ٦٥)

''کہ آپ کو اور آپ سے پہلے تمام انبیاء و رسل کو بذریعہ وحی بتا دیا گیا ہے کہ آپ نے شرک کیا تو آپ کے اعمال ضائع ہو جائیں گے۔'' [1]

قارئین کرام! اگر وہ اللہ کے برگزیدہ پیغمبر اور عظیم ہونے کے باوجود شرک کا ارتکاب کر بیٹھتے تو ان کے سارے اعمال ضائع ہو جاتے، تو اگر دوسرے لوگ شرک کا ارتکاب کریں گے تو ان کا کیا حال ہوگا؟

اور شرک کے مرتکب کے جان و مال بھی غیر محفوظ ہو جاتے ہیں۔ پیارے پیغمبر سیّدنا محمد رسول اللہ ﷺ کا ارشادِ گرامی ہے:

(( أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتَّى يَقُولُوا: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، فَمَنْ قَالَ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ، عَصَمَ مِنِّي مَالَهُ وَنَفْسَهُ . )) [2]

''مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے قتال کرتا رہوں یہاں تک کہ وہ ''لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ'' کا اقرار کرلیں۔ پس جس شخص نے بھی ''لَا إِلَهَ إِلَّا اللّٰهُ'' کہہ دیا اُس نے اپنا مال اور جان محفوظ کرلیا۔''

## دوم: توحید ربوبیت:

یعنی اس بات کا اقرار کرنا کہ اللہ تعالیٰ ہی خالق، رازق، زندہ کرنے والا، موت

---

[1] تفسیر ابن کثیر: ٣/٥٦، ٥٧، تحقیق عبدالرزاق المهدی.

[2] صحیح مسلم، کتاب الإیمان، رقم: ١٢٥ ـ صحیح بخاری، کتاب الجهاد والسیر، رقم: ٢٩٤٦.

دینے والا ہے، اور وہی سارے جہان کا کارساز ہے جس کی آسمانوں اور زمین میں حکومت ہے۔ اور اس قسم کی توحید کا اقرار واعتراف اس فطرت کا تقاضا ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوق کو پیدا فرمایا ہے، حتی کہ مشرکین جن کے درمیان رسول ہاشمی ﷺ مبعوث ہوئے وہ بھی اس کا اقرار کرتے تھے اور اس کے منکر نہ تھے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ:

﴿قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ۭ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ ۚ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝۳۱﴾

(یونس: ۳۱)

''یعنی آپ پوچھئے کہ تمہیں آسمان اور زمین سے روزی کون پہنچاتا ہے، یا کانوں اور آنکھوں کا مالک کون ہے، اور کون زندہ کو مردہ سے اور مردہ کو زندہ سے نکالتا ہے، اور کون تمام اُمور کی دیکھ بھال کرتا ہے، وہ جواب میں یہی کہیں گے کہ اللہ۔ تو آپ کہئے کہ پھر تم لوگ شرک سے کیوں نہیں بچتے ہو۔''

اس قسم کی توحید کا انکار کم ہی لوگوں نے کیا ہے، اور وہ بھی تکبر وعناد کی وجہ سے ظاہری طور پر کیا ہے، ورنہ دل سے وہ بھی اس کا اعتراف کرتے تھے، اللہ تعالیٰ نے انہی کے متعلق ارشاد فرمایا ہے:

﴿وَجَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّعُلُوًّا ۭ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ۝۱۴﴾ (النمل: ۱۴)

''اور ان نشانیوں کا انہوں نے ظلم وسرکشی کی وجہ سے انکار کر دیا، حالانکہ ان کا باطن ان کی صداقت کا یقین کر چکا تھا۔ پس آپ دیکھیں کہ فسادیوں کا کیا انجام ہوتا ہے۔''

### سوم: توحید اسماء وصفات:

آیا ہے وقت نازک غفلت میں ہے زمانہ
کوئی نہیں سناتا توحید کا ترانہ

یعنی اللہ تعالیٰ نے ، یا نبی کریم ﷺ نے اللہ عزوجل کے جو اوصاف بیان فرمائے ہیں، ان پر ایمان لایا جائے اور انہیں بلا تکییف وتمثیل اور بلا تحریف وتعطیل مان لیا جائے، جیسا کہ فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ﴾ (الأعراف : ۱۸۰)

''اور اللہ کے بہت ہی اچھے نام ہیں، پس تم لوگ اسے انہی ناموں کے ذریعہ پکارو۔''

دوسرے مقام پر فرمایا:

﴿ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ﴾ (بنی إسرائیل : ۱۱۰)

''آپ کہہ دیجئے! کہ تم لوگ اللہ کو اللہ کے نام سے پکارو یا رحمٰن کے نام سے پکارو، جس نام سے چاہو اسے پکارو، تمام بہترین نام اسی کے لئے ہیں۔''

نیز فرمایا:

﴿ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ﴾ (الشوریٰ : ۱۱)

''کوئی چیز اُس کے مانند نہیں اور وہ خوب سننے والا، دیکھنے والا ہے۔''

کلمہ توحید ''لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ'' کی شہادت اور گواہی مذکورہ بالا تینوں قسموں کی توحید کا اقرار واعلان ہے۔ چنانچہ جو شخص اس کے معانی ومفہوم کو سمجھ کر اس کا اقرار کرلے اور اس کے تقاضوں کو پورا کرے، یعنی شرک سے بچتا رہے اور اللہ کی وحدانیت کا قائل ہو جائے تو وہ سچا اور حقیقی مسلمان ہے۔ اور اس کے برعکس جو زبان سے اقرار کرلے اور دل سے تصدیق کئے بغیر ظاہراً اس کے تقاضے پورے کرے تو وہ منافق ہے۔ اور جس نے اپنی زبان سے اقرار کیا، لیکن اس کے تقاضوں کے خلاف عمل کیا تو وہ کفر کرتا ہے اگرچہ وہ بار بار اس کلمہ کو پڑھتا رہے۔

## شہادت رسالت:

''مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ'' کا معنی محمد عربی ﷺ کی رسالت ونبوت کا اقرار کرنا، اور

آپ ﷺ جو کچھ اللہ تعالیٰ کی طرف سے لے کر آئے ہیں اس کی تصدیق کرنا ہے، یعنی آپ کے احکامات کی بجا آوری، اور منہیات و ممنوعات سے اجتناب کرنا اور ساری عبادات کو آپ کی لائی شریعت کے مطابق ادا کرنا ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

﴿لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٢٨﴾﴾ (التوبہ: ۱۲۸)

”مسلمانو! تمہارے لئے تم ہی میں سے ایک رسول آئے ہیں، جن پر ہر وہ بات شاق گزرتی ہے جس سے تمہیں تکلیف ہوتی ہے، تمہاری ہدایت کے بڑے خواہش مند ہیں، مومنوں کے لئے نہایت شفیق و مہربان ہیں۔“

دوسرے مقام پر فرمایا:

﴿مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ﴾ (النساء: ۸۰)

”جس نے رسول کی اطاعت کی اُس نے اللہ (ہی) کی اطاعت کی۔“

ایک اور مقام پر ارشاد فرمایا:

﴿وَ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿١٣٢﴾﴾ (آل عمران: ۱۳۲)

”اور اللہ اور رسول کی اطاعت کرو تا کہ تم پر رحم کیا جائے۔“

## دوسرا اور تیسرا رکن:

نماز قائم کرنا اور زکوٰۃ ادا کرنا ہے، اس کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ ارشادِ گرامی ہے:

﴿وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۙ حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ﴿٥﴾﴾

(البیّنہ: ۵)

”اور انہیں صرف یہی حکم دیا گیا تھا کہ وہ اللہ کی عبادت کریں، اس کے لیے عبادت کو خالص کر کے، یکسو ہو کر، اور وہ نماز قائم کریں، اور زکوٰۃ دیں اور یہی نہایت درست دین ہے۔“

اور اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ۝۴۳﴾

(البقرة: ٤٣)

''اور نماز قائم کرو، اور زکوٰۃ ادا کرو، اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔''

اسلام کے دوسرے اور بنیادی رکن ''نماز'' کے متعلق تو گفتگو چل ہی رہی ہے، البتہ زکوٰۃ وہ مال ہے جو مال داروں سے لے کر فقراء اور ان لوگوں کو دیا جاتا ہے جن کا مصارف زکوٰۃ میں تذکرہ ہے، زکوٰۃ دین اسلام کے اصول وقواعد میں سے ایک ایسا گراں قدر اصول اور ضابطہ ہے جس کے ذریعہ معاشرہ میں وحدت پیدا ہوتی ہے، اور معاشرہ کے افراد ایک دوسرے کے لئے معاون ثابت ہوتے ہیں۔ بایں طور کہ مالدار کے احسان اور کسی برتری کے بغیر اس کے مال میں غریب وفقیر کا بھی حصہ ہوتا ہے۔

## چوتھا رکن:

اسلام کا چوتھا رکن ماہِ رمضان المبارک کے روزے رکھنا ہے۔فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝۱۸۳﴾ (البقرة: ١٨٣)

''اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کر دیے گئے ویسے ہی جیسے تم سے پہلے لوگوں پر فرض کیے گئے تھے، تاکہ تم تقویٰ کی راہ اختیار کرو۔''

روزہ دار انسان کے لئے دنیا وآخرت کی ہر بھلائی ہے، اور اس لئے کہ آدمی جب اللہ تعالیٰ کے لئے کھانے پینے اور مباشرت سے رُک جاتا ہے، اور اپنے آپ کو بندگی میں مشغول کر دیتا ہے، تو اللہ اسے تقویٰ وپرہیز گاری کی راہ پر ڈال دیتا ہے۔

## پانچواں رکن:

اسلام کا پانچواں رکن صاحب استطاعت کے لئے بیت اللہ کا حج کرنا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشادِ گرامی ہے:

﴿وَ لِلّٰهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا ۚ وَ مَنْ كَفَرَ فَإِنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٩٧﴾﴾ (آل عمران : ۹۷)

''اور اللہ کی رضا کے لئے بیت اللہ کا حج کرنا ان لوگوں پر فرض ہے، جو وہاں پہنچنے کی استطاعت رکھتے ہوں، اور جو انکار کرے گا، تو اللہ تعالیٰ تمام دنیا والوں سے بے نیاز ہے۔''

# میں نماز کیوں پڑھوں؟

## (بے نمازوں کے حیلے بہانے اوران کا جائزہ)

حیلہ نہ کر دھوکہ نہ دے، اللہ واقف کار ہے
تو جائے گا چھپ کر کہاں مجھے بتا اے بے نماز

بے نماز شخص کو آج نماز کی دعوت دی جاتی ہے تو اس کا سب سے بڑا بہانہ یہ ہوتا ہے کہ:

**پہلا بہانہ:**......میرے کپڑے پیشاب کے چھینٹے پڑنے کی وجہ سے ناپاک ہیں، لہٰذا میں نماز کیوں پڑھوں؟

**جائزہ:**......قارئین کرام! ہر وقت کپڑوں کو ناپاک رکھنا مومنانہ صفت نہیں۔ یہ سوچ اور طرز سراسر طرزِ نبوی ﷺ کے خلاف ہے اور قرآنی نظریہ کے متضاد ہے۔

نبی کریم ﷺ پر سب سے پہلی وحی ﴿اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ﴾ نازل ہوئی، اس کے بعد کچھ دنوں تک وحی کا نزول موقوف رہا، پھر ''سورۃ المدثر'' نازل ہوئی۔

﴿يٰاَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ ۙ قُمْ فَاَنْذِرْ ۙ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ ۙ وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ ۙ﴾

''اے چادر اوڑھنے والے! اٹھئے اور لوگوں کو (ان کے رب سے) ڈرایئے، اور اپنے رب کی بڑائی بیان کیجیے اور اپنے کپڑے پاک رکھیئے۔''

''ابتدا ہی میں سیّد البشر علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حکم دیا گیا کہ آپ ہر وقت تمام نجاستوں سے اپنے کپڑوں کی پاکی کا خیال رکھیئے، بالخصوص جب آپ نماز پڑھیں۔'' (تیسیر الرحمٰن، ص:۱۶۶۳)

یہی ادب نبی رحمت ﷺ نے اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کو سکھایا، تو انھوں نے اس پر عمل کرنے کا حق ادا کر دیا، حتیٰ کہ اللہ عزوجل نے ان کی صفت طہارت کی مدح کرتے ہوئے قرآنِ مجید میں ارشاد فرمایا:

﴿فِيهِ رِجَالٌ يُحِبُّونَ أَنْ يَتَطَهَّرُوا ۚ وَاللَّهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِينَ ﴿١٠٨﴾﴾

(التوبة: ۱۰۸)

''اس (مسجد قباء) میں ایسے لوگ ہوتے ہیں جو پاک رہنا پسند کرتے ہیں، اور اللہ پاک رہنے والوں کو پسند کرتا ہے۔''

ایسے ہی بعض عورتیں بھی بہانہ کرتے ہوئے کہ اس کا بچہ دودھ پیتا ہے اور اس کے کپڑے اکثر بچے کے پیشاب کی وجہ سے ناپاک رہتے ہیں، لہٰذا وہ نماز نہیں پڑھتی۔

حالانکہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث پاک ہے، جسے سیّدنا علی رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ:

(( بَوْلُ الْغُلَامِ يُنْضَحُ عَلَيْهِ وَبَوْلُ الْجَارِيَةِ يُغْسَلُ . )) [1]

''بچے کے پیشاب کی وجہ سے چھینٹے مارے جائیں اور بچی کے پیشاب کو دھویا جائے گا۔''

**فائدہ:**...... احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ یہ حکم تب تک ہے جب تک وہ دودھ پیتے رہیں، لیکن جب وہ ساتھ دوسری غذا کھانا شروع کر لیں تو یہ حکم نہیں ہے۔ پھر پیشاب کو دھو لیا جائے۔ [2]

پس ناپاک رہنے والوں کو ناپسند کرتا ہے، پس بے نماز اس بہانہ سے باز آ جائیں، ان کے لیے لمحۂ فکریہ ہے، وگرنہ..........!!

**دوسرا بہانہ:**...... بے نماز کو نماز کی دعوت دی جائے تو وہ بہانہ کرتا ہے کہ ابھی

---

[1] سنن ابن ماجه، كتاب الطهارة، رقم: ۵۲۲، ۵۲۵۔ سنن أبی داؤد، رقم: ۳۹۸۔ تخريج المختارة: ۴۷۱۔ ۴۷۳۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ''صحیح'' کہا ہے۔

[2] سنن ترمذی، كتاب الطهارة، تحت رقم: ۷۱۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ''صحیح'' کہا ہے۔

جوان ہوں، بڑا وقت پڑا ہے، ساری عمر نمازیں ہی تو پڑھنی ہیں، بوڑھا ہوا تو نماز پڑھ لوں گا، لہٰذا ابھی میں نماز کیوں پڑھوں؟

جائزہ:...... قارئین کرام! بے نمازوں کی یہ سوچ جہالت پر مبنی ہے۔ قرآنِ پاک سے دوری اختیار کرنے کا یہ نتیجہ ہے، موت ایسے لوگوں کے پیش نظر نہیں ہے۔ فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿إِنَّ اللَّهَ عِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ ﴿٣٤﴾﴾ (لقمان : ٣٤)

''بے شک اللہ کو ہی قیامت کا علم ہے، اور وہی بارش برساتا ہے، اور وہی جانتا ہے اُسے جو ماں کے رحم میں ہوتا ہے۔ اور کوئی آدمی نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کرے گا؟ اور نہ کوئی یہ جانتا ہے کہ زمین کے کس خطے میں اس کی موت واقع ہوگی۔ بے شک اللہ بڑا جاننے والا، بڑا باخبر ہے۔''

مذکورہ بالا آیت کریمہ میں موجود ہے کہ ''کوئی نہیں جانتا اس کی موت کہاں واقع ہوگی؟'' لہٰذا ایسے بے نماز کو اپنے اس قول کہ ''بڑا وقت پڑا ہے، بوڑھا ہوا تو نماز پڑھ لوں گا'' سے باز آجانا چاہیے۔ سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی بیان کردہ حدیث ملاحظہ ہو:

(( أَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَنْكِبِيْ ، فَقَالَ: كُنْ فِي الدُّنْيَا كَأَنَّكَ غَرِيْبٌ ، أَوْ عَابِرُ سَبِيْلٍ . ))

''دنیا میں اس طرح رہ کہ تو پردیسی ہے یا رہ گیر۔''

اور جب سیّدنا ابن عمر رضی اللہ عنہما نے امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ حدیث سن لی، تو ہمیشہ فرمایا کرتے:

(( إِذَا أَمْسَيْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الصَّبَاحَ ، وَإِذَا أَصْبَحْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الْمَسَاءَ ، وَخُذْ مِنْ صِحَّتِكَ لِسَقَمِكَ ، وَمِنْ حَيَاتِكَ لِمَوْتِكَ )) [1]

''جب تو شام کرے تو صبح کا انتظار مت کر، اور جب صبح کرے تو شام کا انتظار

[1] صحیح بخاری، کتاب الرقاق، رقم: ٦٤١٦.

مت کر، اور اپنی تندرستی سے اپنی بیماری کے لیے اور اپنی زندگی سے اپنی موت کے لیے (کچھ نہ کچھ) حاصل کر لے۔''

یعنی لمبی اُمیدیں نہ باندھو، بلکہ اپنی موت کو بالکل قریب سمجھو۔ جب موت انسان کے پیش نظر ہو تو وہ ہر لمحہ ایسی حالت میں رہتا ہے کہ موت آ جائے تو اسے ندامت نہ ہو، ہر وقت اللہ سے خائف رہتا ہے اور تیار رہتا ہے:

﴿ يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَ لَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿۱۰۲﴾ ﴾ (آل عمران: ۱۰۲)

''اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو، جیسا اس سے ڈرنا چاہیے اور تمہاری موت آئے تو اسلام پر آئے۔''

بے نماز بہانے خوروں کو یاد رکھنا چاہیے کہ سیّدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے اس بات کی طرف بھی توجہ دلائی کہ صحت اور زندگی ہمیشہ باقی رہنے والی چیزیں نہیں، بیماری اور موت بھی انسان کی گھات میں ہیں، لہٰذا انہیں چاہیے کہ حالت صحت میں بیماری کے لیے اعمال ذخیرہ کر لیں اور زندگی میں موت کے لیے سامان مہیا کر لیں۔

پس بے نماز یہ بہانہ بھی ترک کریں اور قیامِ نماز کا اہتمام کریں۔ (( اَللّٰهُمَّ اهْدِهِمْ ))

**تیسرا بہانہ:** ...... بے نماز ایک بہانہ یہ بھی کرتے ہیں کہ نماز تو گنہگار لوگوں کو پڑھنی ہوتی ہے، ہم کون سے گناہ کرتے ہیں؟ لہٰذا ہم نماز کیوں پڑھیں؟

**جائزہ:** ......ان کی یہ سوچ اور بہانہ بھی درست نہیں، بلکہ اس میں کبر و غرور ہے۔ اللہ تعالیٰ کا تو فرمان ہے:

﴿ فَلَا تُزَكُّوْا اَنْفُسَكُمْ ؕ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنِ اتَّقٰى ﴿۳۲﴾ ﴾ (النجم: ۳۲)

''پس تم لوگ اپنی پاکی بیان نہ کرو، وہ اُس شخص سے خوب واقف ہے جو اس سے ڈرتا ہے۔''

ہر انسان خطا کار ہے اور ہمیشہ سے محل الخطأ والنسیان رہا ہے۔ شافع محشر صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث ہے:

(( كُلُّ بَنِي آدَمَ خَطَّاءٌ . )) ❶

''ہر بنی آدم خطا کار ہے۔''

اللہ تعالیٰ کے اسماءِ حسنیٰ میں سے '' اَلْغَفُوْرُ '' بڑا بخشنے والا، '' اَلْغَفَّارُ '' بہت زیادہ بخشنے والا بھی ہے۔ اس صفت کا تقاضا ہے کہ لوگ گناہ کریں گے تبھی تو اللہ تعالیٰ '' الغفار '' اور '' الغفور '' ہے، اور یہی معنی ہے اس حدیث پاک کا جس میں خاتم النّبیین ﷺ نے فرمایا:

(( وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَوْ لَمْ تُذْنِبُوْا لَذَهَبَ اللّٰهُ بِكُمْ ، وَلَجَاءَ بِقَوْمٍ يُذْنِبُوْنَ فَيَسْتَغْفِرُوْنَ فَيَغْفِرُ لَهُمْ . )) ❷

''قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اگر تم گناہ نہ کرو، تو وہ (اللہ) ایسی مخلوق کو لے آئے گا، جو گناہ کریں گے، اور اپنے گناہوں کی معافی مانگیں گے، تو اللہ تعالیٰ ان کے گناہ معاف کر دے گا۔''

یعنی بندے گناہ گار ہیں اُن سے گناہ کے کام ہو جاتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ '' الغفار '' ہے۔ پس بے نماز اپنے اس باطل قول سے باز آ جائیں، ورگرنہ نتیجہ عذاب جہنم کی صورت میں سامنے آئے گا:

﴿ فِي جَنّٰتٍ ۛ يَتَسَآءَلُوْنَ ۝ عَنِ الْمُجْرِمِيْنَ ۝ مَا سَلَكَكُمْ فِيْ سَقَرَ ۝ قَالُوْا لَمْ نَكُ مِنَ الْمُصَلِّيْنَ ۝ ﴾ (المدثر: ٤٠ تا ٤٣)

''یہ لوگ جنتوں میں ہوں گے، پوچھیں گے مجرمین سے، تمہیں کس چیز نے جہنم میں پہنچا دیا، وہ کہیں گے، ہم نماز پڑھنے والوں میں سے نہیں تھے۔''

---

❶ سنن ترمذی، ابواب صفة القيامة والرقائق والورع، رقم: ٢٤٩٩ـ مصنف ابن أبي شيبه ١٣/ ١٨٧ـ مسند أحمد: ١٩٨/٣ـ مسند عبد بن حميد، رقم: ١١٩٧ـ سنن دارمی، رقم: ٢٧٣٠ـ صحيح الترمذي، للألباني، رقم: ٢٠٢٩.

❷ صحيح مسلم، كتاب التوبة، رقم: ٢٧٤٩ـ وبمعناه أحمد: ٢/ ٣٠٥، رقم: ٨٠٤٣ـ مسند عبدبن حميد، رقم: ١٤٢٠ـ كتاب الزهد، لابن المبارك، رقم: ١٠٧٥.

چوتھا بہانہ :...... بے نماز ایک بہانہ یہ بھی کرتے ہیں کہ ہم نماز پڑھنے کے لیے تیار ہیں، چونکہ بچپن میں نماز پڑھی ہے نہ سیکھی۔ لہٰذا اب نماز سیکھتے ہوئے شرم آتی ہے، لوگ کیا سوچیں گے؟ اور ہمارا مذاق اُڑائیں گے۔

جائزہ:...... نماز ارکانِ اسلام میں سے دوسرا اہم رُکن ہے۔ اس کے بغیر انسان مسلمان نہیں ہوسکتا۔ لہٰذا اس کا سیکھنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔ چھوٹا ہو یا بڑا، یا بوڑھا سب کو سیکھنی چاہیے۔ رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے افضل و اعلیٰ کون ہو سکتا ہے؟ جب نماز فرض ہوئی تو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جبریل علیہ السلام نے نماز سکھلائی۔

آج تمہیں سوچ لاحق ہوتی ہے کہ لوگ مجھ پر ہنسیں گے، اور اگر تم نے نماز نہ پڑھی، کل روزِ قیامت جب بارگاہِ رب العزت میں تو پیش ہو گے، نماز کے امتحان میں فیل ہو کر شرمندگی، ندامت اور فضیحت و رسوائی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ تب کیا کرو گے۔ اب اس اللہ عزوجل کے سامنے شرمندہ اور ذلیل ہونے سے پہلے تجھ پر لازم ہے کہ دنیا میں شرمندگی کا سامنا کرلو، نماز سیکھ لو! اور نمازی بن جاؤ۔

## ایک اہم پیغام، خصوصاً بے نمازوں کے نام:

میں نماز اس لیے پڑھتا ہوں کہ یہ خالق حقیقی کا حکم ہے۔ فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِیْنَ﴾ (البقرۃ: ۴۳)

’’اور نماز قائم کرو، اور زکوٰۃ ادا کرو، اور رکوع کرنے والوں کے ساتھ رکوع کرو۔‘‘

دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے اپنے مومن بندوں کو حکم دیا کہ وہ صرف اسی کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہرائیں:

﴿وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَیْـًٔا﴾ (النساء: ۳۶)

’’اور اللہ کی عبادت کرو، اور اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ بناؤ۔‘‘

کیونکہ وہی خالق و رازق ہے اور اس کے احسانات و انعامات تمام مخلوقات پر ہیں۔

اس لیے بندوں پر اس کا حق ہے کہ وہ صرف اس کی عبادت کریں، اور کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں، نبی کریم ﷺ سیدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے پوچھتے ہیں، کیا تم جانتے ہو کہ بندوں پر اللہ کا کیا حق ہے؟ تو انہوں نے فرمایا: اللہ اور اس کے رسول زیادہ جانتے ہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا:

(( حَقُّ اللّٰهِ عَلٰى عِبَادِهٖ أَنْ يَّعْبُدُوْهُ وَلَا يُشْرِكُوْهُ بِهٖ شَيْئًا . ))

''بندوں پر اللہ کا حق یہ ہے کہ وہ صرف اسی کی عبادت کریں اور کسی کو اس کا شریک نہ بنائیں۔''

پھر سرورِ دو عالم ﷺ نے فرمایا: کیا تم جانتے ہو کہ اگر بندے ایسا کریں، تو ان کا اللہ پر کیا حق ہے؟ تو انہوں نے (پھر کہا) کہ اللہ اور اس کے رسول زیادہ جانتے ہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا:

(( حَقُّ الْعِبَادِ عَلَى اللّٰهِ أَنْ لَا يُعَذِّبَهُمْ . ))

''اللہ پر بندوں کا حق یہ ہے کہ وہ انہیں عذاب نہیں دے گا۔'' [1]

پس جو لوگ اپنے اللہ کا حکم مان کر نماز پڑھتے ہیں، قرآن مجید ان کی تعریف بیان کرتا ہے:

﴿وَالَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا لِرَبِّهِمْ وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ﴾ (الشوریٰ: ۳۸)

''اور جن لوگوں نے اپنے رب کا حکم مان لیا، اور نماز قائم کی۔''

اور کامیابی کی ضمانت دیتا ہے:

﴿قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝١ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ۝٢﴾

(المؤمنون: ۱۔۲)

''یقیناً مومنوں نے فلاح پا لی، جو اپنی نمازوں میں خشوع وخضوع اختیار کرتے ہیں۔''

اور اس کے برعکس بے نماز، مجرمین جنہیں نماز کی طرف بلایا جاتا ہے، اور کہا جاتا کہ

---

[1] صحیح بخاری، کتاب اللباس، رقم: ۵۹۶۷.

ربّ العالمین کے لیے خشوع وخضوع اختیار کرو، تو ان کی گردنیں اکڑ جاتی ہیں۔ ان کے متعلق فرمایا کہ اس دن ان جیسوں کے لیے ہلاکت و بربادی ہوگی:

﴿وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ ارْكَعُوا لَا يَرْكَعُونَ ۝ وَيْلٌ يَوْمَئِذٍ لِلْمُكَذِّبِينَ ۝﴾

(المرسلات: ٤٨۔٤٩)

''اور ان سے جب کہا جاتا ہے کہ تم لوگ (نماز کے لیے) رکوع کرو تو وہ رکوع نہیں کرتے ہیں، اس دن جھٹلانے والوں کے لیے ہلاکت و بربادی ہوگی۔''

**میں نماز کیوں پڑھوں؟** کا اعلان کرنے والے بے نماز کو یاد رکھنا ہوگا کہ میں نماز اس لیے پڑھتا ہوں کہ مجھے اللہ کی خوشنودی اور رضامندی حاصل کرنی ہے۔ اور میں اس کی مغفرت اور اجر عظیم کا طلب گار ہوں، درحقیقت یہ شیوہ پیغمبری ہے۔ وطیرہ اصحاب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

﴿مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللَّهِ ۚ وَالَّذِينَ مَعَهُ أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ ۖ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللَّهِ وَرِضْوَانًا ۖ سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِم مِّنْ أَثَرِ السُّجُودِ ۚ ذَٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرَاةِ ۚ وَمَثَلُهُمْ فِي الْإِنجِيلِ كَزَرْعٍ أَخْرَجَ شَطْأَهُ فَآزَرَهُ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوَىٰ عَلَىٰ سُوقِهِ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۗ وَعَدَ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ مِنْهُم مَّغْفِرَةً وَأَجْرًا عَظِيمًا ﴿٢٩﴾﴾ (الفتح: ٢٩)

''محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے رسول ہیں، اور جو لوگ اُن کے ساتھ ہیں، وہ کافروں کے لیے بڑے سخت ہیں اور آپس میں نہایت مہربان ہیں، آپ انہیں رکوع وسجود کرتے دیکھتے ہیں، وہ لوگ اللہ کی رضا اور اس کے فضل کی جستجو میں رہتے ہیں، سجدوں کے اثر سے اُن کی نشانی ان کی پیشانیوں پر عیاں ہوتی ہے، تورات میں ان کی یہی مثال بیان

کی گئی ہے اور انجیل میں بھی ان کی یہی مثال بیان کی گئی ہے، اس کھیتی کی مانند جس نے پہلے اپنی کونپل نکالی، پھر اُسے سہارا دیا تو وہ موٹی ہوگئی، پھر اپنے تنے پر سیدھی کھڑی ہوگئی، وہ کھیت اب کاشت کاروں کو خوش کر رہا ہے (اللہ نے ایسا اس لیے کیا) تاکہ اُن مسلمانوں کے ذریعہ کافروں کو غضبناک بنائے، اُن میں سے جو ایمان لائے اور انہوں نے عمل صالح کیا، اُن سے اللہ نے مغفرت اور اجر عظیم کا وعدہ کیا ہے۔"

میں نماز کیوں پڑھوں؟ کہنے والے! میں اس لیے نماز پڑھتا ہوں کہ نماز خوفِ الٰہی پیدا کرتی ہے، اور حصولِ جنت کا باعث ہے۔ سیّدنا عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

(( يَعْجَبُ رَبُّكَ عَزَّوَجَلَّ مِنْ رَاعِي غَنَمٍ فِي رَأْسِ شَظِيَّةٍ بِجَبَلٍ يُؤَذِّنُ لِلصَّلَاةِ وَيُصَلِّي ، فَيَقُولُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ: أُنْظُرُوْا إِلٰى عَبْدِي هٰذَا يُؤَذِّنُ وَيُقِيمُ لِلصَّلَاةِ يَخَافُ مِنِّي قَدْ غَفَرْتُ لِعَبْدِي وَأَدْخَلْتُهُ الْجَنَّةَ . ))[1]

"پہاڑی کی چوٹی پر بکریوں کے اس چرواہے پر اللہ عزوجل خوش ہوتا ہے، جو نماز کے لیے اذان دیتا ہے، اور پھر نماز ادا کرتا ہے، اس پر اللہ عزوجل (فرشتوں سے) یوں فرماتا ہے" میرے اس بندے کو دیکھو کہ اذان دے کر نماز پڑھ رہا ہے، اور مجھ سے ڈرتا ہے، میں نے اپنے (اس) بندے کے گناہ معاف کر دیئے، اور اسے جنت میں داخل کروں گا۔"

میں نماز کیوں پڑھوں؟ کا راگ الاپنے والے! جو شخص دیدارِ الٰہی کے شوق میں

---

[1] سنن أبو داؤد، كتاب صلاة السفر، باب الأذان، في السفر، رقم: ١٢٠٣ ـ مسند أحمد، رقم: ١٤٥ ـ صحيح ابن حبان، رقم: ٢٦٠ ـ سلسلة الأحاديث الصحيحة، رقم: ٤١.

نماز پڑھتا ہے، یقیناً اسے دیدارِ الٰہی کی سعادت میسر ہوگی، جس طرح اللہ تعالیٰ چاہے گا اور نماز کا انکار کرنے والے دیدارِ الٰہی سے محروم ہوں گے۔ فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿كَلَّآ إِنَّهُمْ عَن رَّبِّهِمْ يَوْمَئِذٍ لَّمَحْجُوبُونَ ﴿١٥﴾﴾ (المطففین: ۱۵)

''ہرگز نہیں، بے شک وہ لوگ اُس دن اپنے رب کی دید سے روک دیے جائیں گے۔''

حافظ ابن القیم رحمہ اللہ نے ''بدائع الفوائد'' میں ان آیات کے ضمن میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں دو قسم کے عذاب دے گا، عذابِ حجاب اور عذابِ نار۔

عذابِ حجاب (یعنی اللہ تعالیٰ کو نہ دیکھنے) سے ان کے دلوں اور ان کی روحوں کو نہایت شدید تکلیف ہوگی، اور عذابِ نار سے ان کے اجسام جلتے رہیں گے۔''

(تیسیر الرحمٰن، ص: ۱۷۱۳)

قرآن و سنت سے یہ بات ثابت ہے کہ مومنوں کو جنت میں اللہ تعالیٰ اپنی دید سے نوازے گا۔ چنانچہ فرمانِ باری تعالیٰ ہے:

﴿وُجُوهٌ يَوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ ۝ إِلَىٰ رَبِّهَا نَاظِرَةٌ ۝﴾ (القیامۃ: ۲۲-۲۳)

''کچھ چہرے اس دن شاداب ہوں گے، اور اپنے رب کو دیکھ رہے ہوں گے۔''

اور فرمایا:

﴿عَلَى الْأَرَائِكِ يَنظُرُونَ ۝﴾ (المطففین: ۲۳)

''اونچی مسندوں پر بیٹھے دیکھتے رہیں گے۔''

اور سورۃ الدھر میں فرمایا:

﴿وَلَقَّاهُمْ نَضْرَةً وَسُرُورًا ﴿١١﴾﴾ (الدھر: ۱۱)

''اللہ تعالیٰ انھیں چہرے کی شادابی اور فرحت عطا کرے گا۔''

## صوفیا کا پیدا کردہ ایک شبہ اور اس کا ازالہ:

صوفیاء کا کہنا ہے کہ عبادت صرف اس لیے کی جائے کہ وہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے، اور وہ

عبادت کا مستحق ہے، اس لالچ سے نہ کی جائے کہ ہم نے جنت حاصل کرنی ہے، اور نہ اس لیے کہ ہم اس کی جہنم سے ڈرتے ہیں کیونکہ اگر جنت اور جہنم کا وجود بھی نہ ہوتو کیا اس کی عبادت نہ کی جائے گی۔

## ازالہ:

صوفیاء کے اس بدترین شبہ کے ازالہ کے لیے انتہائی مناسب ہے کہ شیخ ابن جبرین رحمہ اللہ کا فتویٰ ذکر کر دیا جائے، تاکہ صوفیاء لوگوں پر واضح ہو جائے کہ ہم اللہ تعالیٰ کی عبادت کیوں کرتے ہیں؟

## ہم اللہ تعالیٰ کی عبادت کیوں کرتے ہیں؟ سے متعلق شیخ ابن جبرین کا فتویٰ:

**سوال** :...... ہم طالب علم درس کی ایک مجلس میں بحث مباحثہ کر رہے تھے کہ ایک صاحب نے سوال کیا کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی عبادت کیوں کی جاتی ہے؟ ایک ساتھی نے اس کا یہ جواب دیا کہ ہم اللہ کی عبادت اس کے عذاب کے خوف اور اس کی رحمت کی امید کی وجہ سے کرتے ہیں، اور اس کی دلیل اس نے یہ پیش کی کہ عبادت کے لوازم میں یہ ہے کہ جن باتوں کے کرنے کا اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے، انہیں ہم بجا لائیں، اور جن سے انہوں نے منع کیا ہے ان سے رُک جائیں۔ ایسا کرنے ہی سے اللہ تعالیٰ کی عبادت ہوگی اور اسی عبادت ہی پر جزا کا انحصار ہوگا، اور اس کی ہم رغبت کرتے اور خوف کھاتے ہیں۔ یہ سن کر ایک دوسرے طالب علم نے کہا کہ ہم اللہ کی عبادت اس کی ذات کے لیے کرتے ہیں، اس نے ایسا کرنے کا حکم دیا ہے، صرف وہی عبادت کا مستحق ہے، لہٰذا ہم جنت وجہنم سے بے نیاز ہوکر اس کی عبادت کرتے ہیں، فرض کریں کہ اگر جنت اور جہنم نہ ہوتو کیا اس کی عبادت نہ کی جائے گی؟ الغرض اس طرح اس نے پہلے قول کی زبردست تردید کی اور اسے ایک قول ''منکر'' قرار دیا۔

سوال یہ ہے کہ ان میں سے کون سا قول صحیح ہے؟ کیا آداب علم وتعلّم میں سے یہ بھی

ہے کہ بغیر دلیل کے قول ردّ کر دیا جائے یا اپنے مؤقف کے خلاف قول کو کسی دلیل کے بغیر ردّ کر دیا جائے، اس طرح کے امور و مسائل میں زیادہ بحث مباحثے کا کیا حکم ہے؟ جـزاکم اللہ خیر الجزاء.

**جواب**: ......بعض روایات میں یہ آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ آخرت میں حساب کے وقت ایک آدمی کو حاضر کر کے یہ پوچھے گا کہ تو نے میری عبادت کیوں کی؟ وہ بندہ عرض کرے گا کہ ''اے اللہ! میں نے جنت اور اس کی ابدی نعمتوں کے بارے میں سنا تو راتوں کو بیدار رہا، دن کو تیری عبادت میں مشغول رہا، اور پیاسا رہا کہ جنت میں داخل ہونے کے شوق اور نعیم مقیم اور ثواب عظیم کے حصول کی خواہش تھی۔'' اللہ تعالیٰ یہ سن کر فرمائے گا۔ ''یہ ہے میری جنت، جا اس میں داخل ہو جا، تیری ہر تمنا و خواہش کو پورا کر دیا جائے گا۔'' اللہ ایک اور بندے کو بلائے گا اور اس سے فرمائے گا کہ ''تو نے میری عبادت کیوں کی؟'' وہ جواب دے گا کہ: ''میں نے جہنم اور اس کے عذاب، اس کی عبرت ناک سزاؤں اور اس کے عذابوں سے بچنے کے لیے رات کے آرام اور دن کے چین کو تج کر دیا، اور خوب خوب مشقتیں برداشت کیں۔'' اللہ تعالیٰ یہ جواب سن کر ارشاد فرمائے گا: ''میں نے تجھے جہنم سے بچالیا، جا تو جنت میں داخل ہو جا، تیری ہر خواہش پوری ہوگی۔'' پھر اللہ تعالیٰ ایک اور بندے کو بلائے گا اور اس سے فرمائے گا کہ: ''بندے! تو نے میری عبادت کیوں کی؟'' وہ بندہ عرض کرے گا: ''اللہ میں نے تیری صفات، تیرے جلال، تیری کبریائی، تیری نعمتوں اور نوازشوں کو پہچان لیا تھا تو میں نے تیری ملاقات کے شوق اور تیری محبت کی خاطر تیری عبادت کی۔ مخلوق پر اپنے فضل و انعام اور کمال صفات اور عظیم جلال کے باعث تو ہی عبادت و تعظیم کا مستحق ہے۔'' اللہ ربّ ذوالجلال فرمائے گا: ''میں یہ موجود ہوں، تو میرا دیدار کر لے، میں نے تجھے بے پایاں اجر و ثواب سے نوازا اور تیری تمام خواہشوں اور تمناؤں کو پورا کر دیا۔''

اس سے معلوم ہوا کہ مذکورہ جواب دینے میں دونوں حق پر ہیں، لیکن وہ شخص جو اللہ

تعالیٰ کی عبادت اس لیے کرتا ہے کہ اسے اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل ہے اور وہ جانتا ہے کہ وہ اس بات کا مستحق ہے کہ اس کی عبادت کی جائے، وہ اہل تقویٰ اور اہل معرفت ہے، وہ اپنے بندے کا خالق ومنعم حقیقی ہے، وہی فضل وکرم وثناء حسن کا مالک ہے، جو اس احساس و ادراک کے ساتھ اپنے رب کی عبادت کرے گا، اسے یقیناً ثواب زیادہ ہوگا۔ [1]

( وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ )



[1] فتاوی اسلامیہ: ۱/ ۱۵۱۔۱۵۲، طبع دار السلام، لاہور.

باب نمبر 1

# نماز کی اہمیت اور فضیلت

سابقہ تفصیل سے دین اسلام میں نماز کی اہمیت اور اس کی غیر معمولی عظمت کا اندازہ ہوتا ہے، نیز یہ اسلام کا دوسرا عظیم الشان رکن ہے جس کی ادائیگی کے بغیر کسی انسان کا اسلام معتبر اور صحیح نہیں ہوتا۔

## نماز دین اسلام کا ستون ہے:

نماز دین اسلام کا ستون ہے۔ سیّدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے کہا:

(( أَلا أُخْبِرُكَ بِرَأْسِ الْأَمْرِ، وَعَمُوْدِهِ، وَذِرْوَةِ سَنَامِهِ؟))

''کیا میں تجھے اسلام کا سر، اس کا ستون اور اس کی چوٹی نہ بتلاؤں؟''

میں نے عرض کیا: ''اے اللہ کے رسول! ضرور بتائیں۔'' تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

(( رَأْسُ الْأَمْرِ الْإِسْلَامُ، وَعَمُوْدُهُ الصَّلَاةُ، وَذِرْوَةُ سَنَامِهِ الْجِهَادُ. ))

''دین اسلام کا سر خود کو اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے سپرد کرنا ہے، اور اس کا ستون نماز اور اس کی چوٹی جہاد ہے۔'' [1]

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اپنی کتاب الصلاۃ میں فرماتے ہیں:

''اے اللہ کے بندے اپنی حیثیت کو پہچانئے، یاد رکھئے! اسلام میں آپ کا حصہ اور آپ کے نزدیک اسلام کا مقام بس وہی ہے جو نماز میں آپ کا حصہ

[1] سنن ترمذی، کتاب الإیمان، رقم: ۲۶۱۶۔ مسند أحمد: ۲۳۱/۵، رقم: ۲۲۰۱۶۔ مصنف عبدالرزاق، رقم: ۲۰۳۰۳۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اس کو ''صحیح'' کہا ہے۔

اور نماز کی آپ کے دل میں قدر ہے، خبردار ایسا نہ ہو کہ آپ اللہ سے اس حال میں ملیں کہ اسلام کا آپ کے دل میں کوئی مقام نہ ہو، اس لیے کہ آپ کے دل میں اسلام کا مقام وہی ہے جو نماز کا آپ کے دل میں ہے، حدیث ہے اللہ کے رسول ﷺ فرماتے ہیں: ''نماز اسلام کا ستون ہے'' کیا آپ نہیں جانتے کہ ستون منہدم ہو جائے تو خیمہ بھی نیچے آ جاتا ہے اور رسیاں اور لکڑیاں بھی کام نہیں دیتیں اور جب ستون کھڑا رہے تو رسیاں اور لکڑیاں بھی کام دیتی ہیں، یہی حال اسلام میں نماز کا ہے۔''

## نماز بندہ اور اس کے رب کے درمیان بطور ایک رابطہ:

نماز بندہ اور اس کے رب کے درمیان ایک رابطہ ہے، جیسا کہ ایک حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

(( إِنَّ أَحَدَكُمْ إِذَا قَامَ فِي صَلَاتِهِ فَإِنَّهُ يُنَاجِي رَبَّهُ . )) [1]

'' یقیناً جب کوئی شخص نماز کے لیے کھڑا ہوتا ہے تو گویا وہ اپنے رب سے مناجات (سرگوشی) کرتا ہے۔''

''جب نماز کا معاملہ یہ ہے تو در حقیقت یہ بندہ مومن کے لیے اس کی رب سے مناجات کا ایک اعزاز ہے جو اس کو جان و مال اور اولاد سے زیادہ عزیز ہوتا ہے اور وہ اس اعزاز کا مستحق اسی وقت ہوسکتا ہے جب وہ ربوبیت کو اس کی اسماء وصفات اور حقوق کے ساتھ پہچان لے اور وہ عبودیت اور اس کی عاجزی و درماندگی، فقر و احتیاج کو جان لے اور وہ ہر حقدار کو اس کا حق پورے طور سے دینے کا عادی ہو جائے، اسی لیے حسی و معنوی طہارت اس کے لیے ناگزیر ہے اور جسمانی و قلبی ستر پوشی ضروری ہے، اور بیت اللہ کی طرف منہ کرنا جس قدر

[1] صحیح بخاری، کتاب الصلاۃ، رقم: ٤٠٥.

ممکن ہو، کلام اللہ کی تلاوت کرنا اور تکبیر و تسبیح کا اہتمام کرنا لازم ہے۔'' [1]

## نماز ذریعہ تقرب الٰہی ہے:

نماز کے ذریعہ بندہ اپنے رب کی قربت حاصل کر لیتا ہے، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کو تنبیہ فرمائی کہ آپ ابوجہل کی بات ہرگز نہ مانئے، اور مسجد حرام میں نماز پڑھتے رہیے اور عبادت کے ذریعہ اپنے رب کی قربت حاصل کرتے رہیے:

﴿كَلَّا لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ۩﴾ (العلق : ۱۹)

''ہرگز نہیں، آپ اس کی بات نہیں مانئے، اور اپنے رب کے سامنے سجدہ کیجئے اور اس کا قرب حاصل کیجئے۔''

سیّدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا:

(( أَقْرَبُ مَا يَكُونُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهِ وَهُوَ سَاجِدٌ، فَأَكْثِرُوا الدُّعَاءَ . )) [2]

''بندہ حالت سجدہ میں اپنے رب کے سب سے زیادہ قریب ہوتا ہے، لہٰذا (سجدے میں) کثرت سے دعا کیا کرو۔''

وہ ایک سجدہ جسے تو گراں سمجھتا ہے
ہزار سجدوں سے دیتا ہے آدمی کو نجات

حافظ ابن قیم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''نماز دل کو خوش رکھنے، قوت پہنچانے، اسے فراخ کرنے اور لذت و سرور پہنچانے میں بہت عظیم الشان ہے۔ اس میں قلب و روح کا اللہ رب العالمین کے ساتھ وصال ہوتا ہے، اللہ کے ذکر سے فائدہ ملتا ہے، اور اس کا قرب حاصل ہوتا ہے، اس سے مناجات کے ساتھ لذت ملتی ہے۔ اللہ کے سامنے

---

[1] نماز، تالیف امام احمد حنبل رحمہ اللہ، تحقیق و تقدیم شیخ محمد حامد الفقی، مقدمہ ص: ۱۶، ۱۷۔

[2] صحیح مسلم، کتاب الصلاۃ، رقم: ۱۰۸۳.

کھڑے ہونا اس کی عبادت میں سارے جسم کے تمام اعضاء کا استعمال اور ہر جسمانی عضو کو اس استعمال میں ایک حصہ ملنا نصیب ہوتا ہے۔ مخلوق سے تعلق اور میل ملاقات سے فراغت ملتی ہے، اس سے آدمی کے دل و دماغ اور بدنی جوارح اپنے پیدا کرنے والے خالق و مالک رب کریم کی طرف کھنچے چلے آتے ہیں، نماز کی حالت میں آدمی کو اپنے دشمن سے راحت ملتی ہے، بڑی بڑی پر تاثیر دوائیاں اور خوش ذائقہ کھانے جس طرح صرف صحت مند دلوں کو ہی نفع پہنچاتے ہیں، اسی طرح سے نماز کے فوائد بھی اسے ہی حاصل ہوتے ہیں جس کا دل صحت مند ہو، بیمار دل تو بیمار جسموں کی طرح ہوتے ہیں کہ جنہیں بڑی خوش ذائقہ اور طاقت ور غزائیں بھی کچھ فائدہ نہیں دیتیں۔''

## نماز بندے کی اپنے رب سے محبت کی علامت ہے:

سیّدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث قدسی ہے۔ مظہر خلق عظیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

(( وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبْدِیْ بِشَیْءٍ أَحَبَّ إِلَيَّ مِمَّا افْتَرَضْتُ عَلَیْهِ، وَمَا یَزَالُ عَبْدِي یَتَقَرَّبُ إِلَیَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّی أُحِبَّهُ. )) [1]

''اور میرا بندہ جن جن عبادتوں سے میرا قرب حاصل کرتا ہے اور کوئی عبادت مجھ کو اس سے زیادہ پسند نہیں ہے جو میں نے اس پر فرض کی ہے (یعنی فرائض مجھ کو بہت پسند ہیں، جیسے نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ) اور میرا بندہ فرض ادا کرنے کے بعد نفل عبادتیں کر کے مجھ سے اتنا نزدیک ہو جاتا ہے کہ میں اس سے محبت کرنے لگ جاتا ہوں۔''

---

[1] صحیح بخاری، کتاب الرقاق، باب التواضع، رقم: ٦٥٠٢.

## نماز نعمتوں کی شکر گزاری کا نام ہے:

ساتھ ہی نماز بندے کی اپنے رب کی عطا کردہ نعمتوں کی شکر گزاری ہے۔ نبی کریم ﷺ کی ذاتِ گرامی نیک صفات اور اچھے اخلاق و کردار میں مومنوں کے لئے بہترین نمونہ ہے۔ حضور اقدس ﷺ کو جب کوئی ایسی خبر موصول ہوتی، جس سے آپ خوشی محسوس کرتے تو اللہ تعالیٰ کا شکر بجالاتے ہوئے سجدہ ریز ہو جاتے۔ چنانچہ سیّدنا ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:

(( أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَتَاهُ أَمْرٌ فَسُرَّ بِهِ فَخَرَّ لِلّٰهِ سَاجِدًا . )) [1]

”یقیناً نبی آخر الزماں ﷺ کے پاس کوئی ایسی خبر آتی، جس سے آپ خوش ہوتے تو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کے لیے سجدہ ریز ہو جاتے۔“

## نماز بھلائی کا دروازہ ہے:

نماز ”باب الخیر“ یعنی بھلائی کے دروازوں میں سے ایک دروازہ ہے۔ سیّدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے (مجھ سے) فرمایا:

(( أَلَا أَدُلُّكَ عَلَى أَبْوَابِ الْخَيْرِ؟ اَلصَّوْمُ جُنَّةٌ، وَالصَّدَقَةُ تُطْفِئُ الْخَطِيْئَةَ كَمَا يُطْفِئُ الْمَاءُ النَّارَ، وَصَلَاةُ الرَّجُلِ فِي جَوْفِ اللَّيْلِ ))

”کیا میں تجھے بھلائیوں کے دروازے نہ بتاؤں؟ (سن لیجیے) روزہ ڈھال ہے، صدقہ گناہوں کو یوں مٹا دیتا ہے جیسا کہ پانی آگ کو بجھا دیتا ہے اور آدمی کا آدھی رات کو (بیدار ہو کر) نفل ادا کرنا۔“

---

[1] سنن ترمذی، ابواب الأیمان والنذور، باب ماجاء في سجدة الشكر، رقم: ۱۵۷۸ ۔ سنن أبو داؤد، كتاب الجهاد، باب في سجود الشكر، رقم: ۲۷۷٤ ۔ إرواء الغليل، للألباني، رقم: ٤٧٤ ۔ علامہ البانی رحمہ اللہ نے اسے ”صحیح“ کہا ہے۔

